

آیت نمبر 19

آیات نمبر 19 تا 28 میں تنبیہ کہ ایمان لانے والے اور منکرین برابر نہیں ہو سکتے۔ رسول کا کام صرف اللہ کا پیغام پہنچا دینا ہے، اس سے پہلے بھی لوگ اپنے رسولوں کو جھٹلاتے رہے ہیں ۔ اللہ نے اس دنیا میں پھل، پہاڑ، انسان اور جانوروں کو مختلف رنگوں اور مختلف قسموں میں پیدا کیا، یہ سب چیزیں اللہ کی قدرت کی نشانیاں ہیں لیکن ایمان صرف وہی لوگ لائیں گے جن کے اندر علم و معرفت کی روشنی ہے

وَ مَا يَسۡتَوِى الۡاَعۡمٰى وَ الۡبَصِيۡرُ ﴿۱۹﴾ وَ لَا الظُّلُمٰتُ وَ لَا النُّوۡرُ ﴿۲۰﴾ وَ لَا الظِّلُّ وَ لَا الۡحَرُوۡرُ ﴿۲۱﴾ اندھا اور آنکھوں والا برابر نہیں ہو سکتے اور نہ ہی تاریکی اور روشنی اور نہ ہی سایہ اور دھوپ برابر ہیں وَ مَا يَسۡتَوِى الۡاَحۡيَآءُ وَ لَا الۡاَمۡوَاتُ ؕ اسی طرح زندہ اور مردہ برابر نہیں ہو سکتے اِنَّ اللّٰهَ يُسۡمِعُ مَنۡ يَّشَآءُ ۚ وَ مَاۤ اَنۡتَ بِمُسۡمِعٍ مَّنۡ فِى الۡقُبُوۡرِ ﴿۲۲﴾ اللہ جسے چاہتا ہے سننے کی توفیق دے دیتا ہے مگر اے پیغمبر (ﷺ)! آپ ان لوگوں کو نہیں سنا سکتے جو قبروں میں مدفون ہیں کفر پر اصرار کرنے والوں کو مردہ شخص سے تشبیہ دی گئی ہے اِنۡ اَنۡتَ اِلَّا نَذِيۡرٌ ﴿۲۳﴾ آپ کی ذمہ داری تو صرف یہ ہے کہ لوگوں کو عذاب جہنم سے خبردار کر دیں اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ بِالۡحَـقِّ بَشِيۡرًا وَّ نَذِيۡرًا ؕ یقیناً ہم ہی نے آپ کو دین حق دے کر جنت کی خوشخبری سنانے والا اور جہنم سے ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے وَ اِنۡ مِّنۡ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيۡهَا نَذِيۡرٌ ﴿۲۴﴾ اور کوئی امت ایسی نہیں گزری جس میں کوئی متنبہ کرنے والا رسول نہ آیا ہو وَ اِنۡ يُّكَذِّبُوۡكَ فَقَدۡ كَذَّبَ الَّذِيۡنَ مِنۡ

قَبۡلِهِمۡ ۚ اور اگر یہ لوگ آپ کو جھٹلاتے ہیں تو یہ نئی بات نہیں، ان سے پہلے لوگ بھی اپنے رسولوں کو جھٹلا چکے ہیں جَآءَتۡهُمۡ رُسُلُهُمۡ بِالۡبَيِّنٰتِ وَ بِالزُّبُرِ وَ بِالۡكِتٰبِ الۡمُنِيۡرِ ﴿۲۵﴾ حالانکہ ان لوگوں کے پاس ان کے رسول معجزات، صحیفے اور روشن کتابیں لے کر آئے تھے ثُمَّ اَخَذۡتُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا فَكَيۡفَ كَانَ نَكِيۡرِ ﴿۲۶﴾ پھر ہم نے ان لوگوں کو جو کفر کے مرتکب ہوئے تھے پکڑ لیا! سو دیکھ لو کیسی سخت تھی ہماری سزا

رکوع [۳]

اَلَمۡ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنۡزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَاَخۡرَجۡنَا بِهٖ ثَمَرٰتٍ مُّخۡتَلِفًا اَلۡوَانُهَا ؕ کیا تم لوگوں نے نہیں دیکھا کہ اللہ ہی آسمان سے پانی نازل کرتا ہے پھر ہم اس کے ذریعہ مختلف رنگوں کے پھل پیدا کرتے ہیں وَمِنَ الۡجِبَالِ جُدَدٌۢ بِيۡضٌ وَّ حُمۡرٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهَا وَ غَرَابِيۡبُ سُوۡدٌ ﴿۲۷﴾ اور اسی طرح پہاڑوں میں بھی مختلف رنگ ہیں کوئی سفید ہے تو کوئی سرخ اور ان میں سے بعض گہرے سیاہ ہیں وَمِنَ النَّاسِ وَ الدَّوَآبِّ وَ الۡاَنۡعَامِ مُخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهٗ كَذٰلِكَ ؕ اور اسی طرح انسانوں، جانوروں اور مویشیوں میں بھی مختلف رنگ ہیں یہ سب اللہ کی قدرت کی نشانیاں ہیں اِنَّمَا يَخۡشَى اللّٰهَ مِنۡ عِبَادِهِ الۡعُلَمٰٓؤُا ؕ اللہ تعالیٰ سے بس اس کے وہی بندے ڈرتے ہیں جو اس کی قدرت و عظمت کا علم رکھتے ہیں اِنَّ اللّٰهَ عَزِيۡزٌ غَفُوۡرٌ ﴿۲۸﴾ بے شک اللہ بڑا زبردست لیکن بہت مغفرت کرنے والا ہے

